آپ نے اس سے منع نہیں فرمایا۔

——— شیخ ابن عثیمین ———

## عید کے دن کے مستحب افعال


عیدالفطر کے دن ہمارے لئے کون سے اعمال و افعال مستحب ہیں؟

جواب: عید کے دن مسلمان فرحت و مسرت کا اظہار کرتے ہیں کہ انہوں نے صیام و قیام کی تکمیل کی اور دیگر عبادات کو سرانجام دیا کہ یہ اللہ تعالیٰ کی وہ عظیم نعمتیں ہیں' جن کی اس نے اپنے بندوں کو توفیق عطا فرمائی۔ لہٰذا سب سے پہلے تو وہ عید کی رات اور دن میں نماز عید سے پہلے تکبیریں شروع کر دیتے ہیں' پھر دن کے ابتدائی حصہ میں اس مخصوص عبادت یعنی نماز عید کے ادا کرنے کے لئے ایک مخصوص انداز میں اپنے گھروں سے باہر کھلے میدان میں جاتے ہیں اور اس میں مرد بھی شریک ہوتے ہیں اور عورتیں بھی حتی کہ پردہ نشین دوشیزگان بھی اس عبادت میں شریک ہوتی ہیں تاکہ وہ بھی خیروبھلائی اور مسلمانوں کی دعاء کے اس مقدس موقعہ پر حاضر ہوں جیسا کہ حدیث میں اس کا ذکر ہے۔ نماز عید ادا کرنے کے بعد مسلمان اس نعمت پر خوشی و مسرت کا اظہار کرتے ہوئے عید گاہ سے واپس لوٹتے ہیں' ایک دوسرے کو سلام اور مبارکباد کہتے ہیں' ایک دوسرے کی ملاقات کے لئے آتے جاتے ہیں اور عبادت روزہ کے اختتام پذیر ہونے کی علامت کے طور پر اس دن انواع و اقسام کی چیزیں کھاتے پیتے ہیں۔

——— شیخ ابن جبرین ———



# فتاویٰ اسلامیہ (جلد اول)

فتاویٰ علوم اسلامیہ میں ایک ممتاز اور مفید علم اور فن کا درجہ رکھتا ہے۔ قرآن مجید کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ خود اللہ تعالیٰ نے مسائل کے جواب میں فتویٰ کے اسلوب کو قرآن میں بیان کیا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کی تمام احادیث صحیحہ عملاً فتاویٰ کی حیثیت رکھتی ہیں۔ آپ ﷺ کی اتباع میں خلفائے راشدین کے علاوہ ایک سوتیس سے زائد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فتاویٰ بھی محفوظ ہیں۔ فتویٰ نویسی سے قرآن مجید کے عمدہ تفسیری نکات اور احادیث کی شرح میں تعبیر نصوص کا علم حاصل ہوتا ہے۔ فتاویٰ کے ذریعے ہر عہد کے مسائل و مشکلات میں دینی رہنمائی کا التزام ملتا ہے۔ اسی باعث ہم اس شعبہ علم کو اسلام کی حیات مستقبلہ کی ضمانت تصور کرتے ہیں۔ فتویٰ نویسی کے بہت سے آداب اور تقاضے ہیں۔ جہاں ان سے دینی رہنمائی کے لیے روشنی میسر آتی ہے' وہاں بعض علمائے سوء نے گمراہی اور ضلالت کا سامان بھی پیدا کیا ہے۔

پیش نظر فتاویٰ عصر حاضر کے تین ممتاز سعودی علماء اور مفتیان کرام سماحۃ الشیخ عبدالعزیز ابن باز' فضیلۃ الشیخ محمد بن صالح بن العثیمین رحمہما اللہ تعالیٰ اور فضیلۃ الشیخ عبداللہ بن عبدالرحمٰن الجبرین حفظہ اللہ تعالیٰ اور "اللجنۃ الدائمۃ للإفتاء والإرشاد" کی علمی مساعی کا نتیجہ ہیں جن کا بنیادی استدلال کتاب وسنت اور آثار صحابہ پر مبنی ہے۔ اپنے اسی منہج اور طرز استدلال کے باعث یہ فتاویٰ سلفی فکر کی نمائندگی کرتا ہے۔ عقائد و عبادات سے لے کر معاملات تک کوئی پہلو ایسا نہیں ہے جس کے بارے میں کتاب وسنت کے مطابق رہنمائی فراہم نہ کی گئی ہو۔ یوں ہم اسے عہد حاضر میں مسائل دینی اور امور دنیوی کی اصلاح کا دائرۃ المعارف قرار دے سکتے ہیں۔ دارالسلام نے اس عظیم فتاویٰ کا ترجمہ اور اس کی طباعت کے امور کو اپنے روایتی اور مثالی اسلوب کے مطابق پیش کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے مطالعہ کو ہمارے لیے نافع اور آخرت میں موجب فلاح بنائے۔ آمین

پروفیسر عبدالجبار شاکر

دارالسلام
کتاب وسنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ
ریاض ○ جدہ ○ شارجہ ○ لاہور
لندن ○ ہیوسٹن ○ نیو یارک